آخر وہ تیتھی آگئی۔آج شام کو وہ اتسو ہو گا۔دوردور سے ساہتیہ پریمی آئے ہیں۔سوراؤں کنور صاحب وہ تھیلی بھینٹ کریں گے۔آشاسے زیادہ بجن جمع ہو گئے ہیں۔ویاکھیان ہوں گے گانا ہوگا،ڈرامہ کھیلا جائے گا ،پریتی۔بھوج ہوگا،کوی سمیلن ہوگا۔شہر میں دیواروں پر پوسٹر لگے ہوئے ہیں۔سبھیہ سماج میں اچھی ہلچل ہے۔راجاصاحب سبھا پتی ہیں۔

دیوکمارکو تماشا بننے سے نفرت تھی۔پبلک جلسوں میں بھی کم آتے جاتے تھے۔لیکن آج تو بارات کا دولھا بننا ہی پڑا۔جیوں جیوں سبھا میں جانے کا سمے سمیپ آتا تھا ان کے من پر ایک طرح کا اوساد چھایا جاتا تھا۔جس وقت تھیلی ان کو بھینٹ کی جائے گی اور وہ ہاتھ بڑھا کر لیں گے وہ درشیہ کیسا لجا جنک ہوگا۔جس نے کبھی دھن کے لیے ہاتھ نہیں پھیلایا وہ اس آخری وقت میں دوسروں کا دان لے؟ یہ دان ہی ہے ، اور کچھ نہیں۔ ایک چھن کے لیے ان کا آتم سمان وِدّروہی بن گیا۔اس اوسر پر ان کے لیے شوبھا یہی دیتا ہے کہ وہ تھیلی پاتے ہی اسی جگہ کسی سا روَجنک سنستھا کو دے دیں۔ان کے جیون کے آدرش کے لیے یہی انوکول ہوگا، لوگ ان سے یہی آشا رکھتے ہیں ، اسی میں ان کا گورو ہے ۔وہ پنڈال میں پہنچے تو ان کے مکھ پر اُلّاس کی جھلک نہ تھی۔وہ کچھ کھسیائے سے لگتے تھے ۔نیک نامی کی لالسا ایک اور کھینچتی تھی ، لوبھ دوسری اور ۔من کو کیسے سمجھائیں کہ یہ دان دان نہیں ،ان کا حق ہے ۔لوگ ہنسیں گے ، آخر پیسے پر ٹوٹ پڑا ۔ ان کا جیون یوَ دِھک تھا ، اور بُدھِی جو کچھ کرتی ہے نیتی پر کس کر کرتی ہے ۔نیتی کا سہارا مل جائے تو پھر وہ دنیا کی پرواہ نہیں کرتی ۔وہ پہنچے تو سواگت ہوا ، منگل گان ہوا، ویاکھیان ہونے لگے۔جن میں ان کی کیرتی گائی گئی ۔مگر ان کی دشا اس آدمی کی سی ہو رہی تھی جس کے سر میں درد ہو رہا ہو۔انھیں اس وقت اس درد کی دوا چاہئے۔ کچھ اچھا نہیں لگ رہا ہے ۔سبھی وِدّوان ہیں، مگر ان کی آلوچنا کتنی اتھلی ، اوپری ہے جیسے کوئی ان کے سندیشوں کو سمجھا ہی نہیں ، جیسے یہ ساری واہ واہ اور سارا یشگان اندھ بھکتی کے سوا اور کچھ نہ تھا۔کوئی بھی انھیں نہیں سمجھا۔کس پریرنا نے چالیس سال تک انھیں سنبھالے رکھا، وہ کون سا پرکاش تھا جس کی جیوتی کبھی مند نہیں ہوئی ۔

سہسا انھیں ایک آشریہ مل گیا اور ان کے وچار شیل ، پیلے مکھ پر ہلکی سی سرخی دوڑ گئی ۔ یہ دان نہیں پراویڈینٹ فنڈ ہے جو آج تک ان کی آمدنی سے کٹتا جا رہا ہے ۔سرکار کی نو

کری میں لوگ پینشن پاتے ہیں ، کیا وہ دان ہے ؟انھوں نے جنتا کی سیوا کی ہے ، تن من سے کی ہے ، اس دُھن سے کی ہے ، جو بڑے سے بڑے ویتن سے بھی نہ آسکتی تھی۔پینشن لینے میں کیوں لاج آئے ؟

راجا صاحب نے جب تھیلی بھینٹ کی تو دیو کمار کے منھ پر گرو تھا ، ہرش تھا ، وجے تھی۔

پریم چند کے ادبی کارناموں پر تحقیقی کام کرنے والوں میں مدن گوپال کی اہمیت مسلم ہے. پریم چند کے خطوط کے حوالے سے بھی انھیں اولیت حاصل ہے۔ ان کی پہلی کتاب انگریزی میں بہ عنوان "پریم چند" 1944 میں لاہور سے شائع ہوئی۔ اسی کتاب کی وجہ سے غیر ممالک میں بھی پریم چند کے بارے میں دلچسپی پیدا ہوئی۔ "ٹائمز لٹریری سپلیمنٹ لندن" نے لکھا ہے کہ مدن گوپال وہ شخصیت ہے جس نے مغربی دنیا کو پریم چند سے روشناس کرایا۔ اردو، ہندی ادیبوں کو غیر اردو ہندی حلقے سے متعارف کرانے میں مدن گوپال نے تقریباً نصف صدی صرف کی ہے۔

مدن گوپال کی پیدائش اگست 1919 میں (ہانسی) ہریانہ میں ہوئی۔ 1938 میں سینٹ اسٹیفن کالج سے گریجویشن کیا۔ انھوں نے تمام زندگی علم و ادب کی خدمت میں گزاری۔ انگریزی، اردو اور ہندی میں تقریباً 60 کتابوں کے مصنف ہیں۔ پریم چند پر اکسپرٹ کی حیثیت سے مشہور ہیں۔ ویسے پرنٹ میڈیا اور الکٹرانک میڈیا کے ماہر ہیں۔ مختلف اخبارات، سول ملیٹری گزٹ لاہور، اسٹیٹس مین اور جن ستہ میں بھی کام کیا۔ بعد ازاں حکومتِ ہند کے پبلکیشن ڈویژن کے ڈائرکٹر کی حیثیت سے 1977 میں ریٹائر ہوئے۔ اس کے علاوہ دینک ٹریبون چنڈی گڑھ کے ایڈیٹر کی حیثیت سے 1982 میں سبکدوش ہوئے۔